# ایک سو سینتیسواں پیڑ

**Author:** Madhuri Purandare
**Illustrator:** Madhuri Purandare
**Translator:** Anis Azmi

وہ ایک نیا دن تھا۔

سورج دھیرے دھیرے اپنی روشنی جنگل پر بکھیر رہا تھا۔

پرندے جاگ چکے تھے۔

ایک کن کھجورن بڑے بھورے پتے کے نیچے دبکی پڑی تھی۔

پرندوں کی چہچہاہٹ نے اسے جگا دیا۔

"یہاں سے جاؤ! مجھے سونے دو!" وہ غصے سے بڑبڑائی

"مجھے معلوم ہے صبح ہوچکی ہے۔ تم سب کو روزانہ اس بات کو لے کر ہنگامہ مچانے کی ضرورت

نہیں" اس نے پرندوں سے کہا۔

کن کھجورن رینگتی ہوئی پتے کے نیچے سے باہر آئی۔

اس نے اپنے پہلے پندرہ پیروں کی جوڑی کو پھیلایا اور ایک زوردار جمائی لی۔

"میں بہت بھوکی ہوں" کن کھجورن بولی اور کھانا ڈھونڈنے نکل پڑی۔

جلد بازی میں وہ ایک پتھر سے ٹکرا گئی

"ہائے مری! ہائے، میں مر گئی! میرا ایک پیر ٹوٹ گیا!" وہ چلائی۔

پاس میں ایک چھوٹی گوریا دانہ چگنے میں مگن تھی۔

"ہا! کیا تم نے اپنا ایک پیر توڑ لیا؟ میں بھی ایک تڑوا لیتی اگر میرے پاس اتنے سارے ہوتے! مجھے دیکھو! میرے پاس دو پیر ہیں۔ ایک کے پیچھے ایک۔ کوئی بات نہیں!" وہ اطمینان سے بولی۔ "اور تمہیں اتنی جلد بازی کی کیا ضرورت تھی؟"

”کیا تم میری مدد کر سکتی ہو؟“ کن کھجورن نے پوچھا۔

"اتنے سویرے؟ نہیں محترمہ، معاف کیجئے! مجھے بہت سے کام کرنے ہیں" گوریا بولی اور اڑ گئی۔

کن کھجورن نے شہد کی مکھیوں سے مدد مانگی۔ لیکن وہ پھولوں سے شہد جمع کرنے میں مصروف تھیں۔

ٹڈوں نے اس کی طرف دیکھا بھی نہیں اور بھنبھناتے ہوئے چلے گئے۔

"تمہارے کتنے سارے پیر ہیں!" تتلی نے کہا

"اگر ان میں سے ایک ٹوٹ بھی گیا تو کیا ہوا؟ تماشہ کرنا بند کرو!"

گھونگھے نے اسے طعنہ دیا "تم کتنی لاپرواہ ہو!"

دراصل تمہیں اس طرح چلنا سیکھ لینا چاہیئے ی...... ل...... ک...... یے"

کن کھجورن بہت اداس ہو چکی تھی۔

"سُبک! سُبک! کوئی میری مدد نہیں کرنا چاہتا۔ میں دوبارہ ٹھیک سے چلنا چاہتی ہوں"

وہ سسکیاں لیتے ہوئے بولی۔

ایک مکڑا خوش ہو کر اپنے جال سے جھول رہا تھا۔

اس نے روتی ہوئی کن کھجورن کو دیکھا۔

"اے چھوٹی دوست! اتنی صبح صبح تمہیں کس بات نے رلایا ہے؟" اس نے پوچھا،

"میرا ایک پیر ٹوٹ گیا ہے اور درد ہو رہا ہے۔ کیا تم میری مدد کرسکتے ہو؟" کن کھجورن نے پوچھا۔

"ضرور! میں تمہاری مدد کر سکتا ہوں۔

لیکن اتنے سارے پیروں میں سے میں تمہارا ٹوٹا پیر کیسے ڈھونڈوں؟

میں صرف آٹھ تک گن سکتا ہوں" مکڑے نے کہا۔

"ٹھیک ہے، میرے ساتھ گنو" کن کھجورن نے کہا۔

ایک ... سات ... تئیس ... اٹھاون ... بانوے ... ایک سو پندرہ ... ایک سو اور آہ!

یہ رہا میرا ایک سو سینتیسواں پیر!"

مکڑا جھولتے ہوئے کن کھجورن کے پاس اترا۔ اس نے پیر کے چاروں طرف گھوم گھوم کر اپنے جالے کے ریشمی دھاگوں سے اسے لپیٹ دیا۔

"کیا اب تم بہتر محسوس کر رہی ہو؟" اس نے پوچھا۔

کن کھجورن خوشی سے مسکرا اٹھی۔

"شکریہ، پیارے مکڑے! پتہ نہیں میں تمہارے بغیر کیا کرتی"

"اپنا خیال رکھنا، چھوٹی کن کھجورن اور کسی چیز سے دوبارہ مت ٹکرانا۔ بائے بائے!"

مکڑے نے کہا۔

"بائے!" کن کھجورن نے خوش ہو کر کہا۔

## Story Attribution:

This story: ایک سو سینتیسواں پیر is translated by Anis Azmi . The © for this translation lies with Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Based on Original story: 'एकशे सदतिसावा पाय', by Madhuri Purandare . © Pratham Books , 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license.

## Other Credits:

'Ek Sau Sentisvan Pair' has been published on StoryWeaver by Pratham Books. www.prathambooks.org. The development of this book has been supported by Parag (Promoting Innovative Publishing in Education), an initiative of Tata Trusts.

## Images Attributions:

Cover page: A beautiful colourful forest with a variety of trees, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 2: Sun shining on trees and plants, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 3: A bird chirping on a tree branch, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 4: Millipede sleeping under a leaf with birds flying around, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 5: A millipede sleeping under a leaf with birds chirping on a tree branch, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 6: A millipede letting out a big yawn in the morning, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 7: A millipede crawling in one scene, and then talking to someone in the other, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 8: A sparrow and a millipede talking to each other, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 9: Sparrow flying away, and a millipede on the ground, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 10: Honeybees and dragonflies flying in separate groups, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license.



The development of this book has been supported by Parag (Promoting Innovative Publishing in Education), an initiative of Tata Trusts.

## Images Attributions:

Page 11: A snail crawling slowly and two butterflies flying together, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 12: A millipede crawling towards us with lots of trees behind it, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 13: A millipede crying in front of a spider hanging on its web, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 14: A millipede and a spider, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 15: Spider fixing the millipede's leg using its silk threads, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license. Page 16: A smiling millipede and a spider on the web, by Madhuri Purandare © Pratham Books, 2015. Some rights reserved. Released under CC BY 4.0 license.



The development of this book has been supported by Parag (Promoting Innovative Publishing in Education), an initiative of Tata Trusts.

# ایک سو سینتیسواں پیڑ
(Urdu)

کن کھجورن کو چوٹ لگی۔ اسے مدد کی ضرورت ہے۔ اب یہ چوٹ کس پیڑ میں لگی ہے جسے مدد کی ضرورت ہے؟ ایک خوبصورت باتصویر کتاب جسے ساہتیہ اکادمی کے بال ساہتہ پرسکار سے نوازا جاچکا ہے۔

This is a Level 2 book for children who recognize familiar words and can read new words with help.